انہوں نے کہا: دس سال۔ میں نے کہا: ابن عباس رضی اللہ عنہما تو کہتے ہیں: دس اور کچھ حج۔ (یعنی دس سال سے کچھ عرصہ زیادہ) رہے ہیں۔ انہوں نے کہا: انہوں نے (یہ) نتیجہ شاعر کے اشعار سے اخذ کیا ہوگا۔ سفیان بن عیینہ کہتے ہیں: یحییٰ بن سعید کا بیان ہے کہ ایک انصاری خاتون کہا کرتی تھیں کہ میں نے کئی مرتبہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کو صرمہ بن قیس کے پاس یہ اشعار سیکھنے کے لئے آتے دیکھا ہے۔

''آپ قریش میں دس حج اور کچھ عرصہ ٹھہرے ہیں، ذکر کرتا اگر کوئی موافقت کرنے والا دوست پاتا۔ وہ حج کے موقعوں پر اپنے آپ کو پیش کرتا لیکن کوئی ایسا نہ ملتا جو ٹھکانہ دیتا اور نہ کوئی بلانے والا نظر آتا۔ جب وہ ہمارے پاس آ گیا اور اس کے دل کو قرار آ گیا تو وہ طیبہ کی سرزمین پر راضی اور مسرور ہو گیا۔ اور ظالم کے جس ظلم کا اور لوگوں کی بغاوت کا جو خدشہ تھا وہ بھی ہو گیا۔ ہم نے لڑائی اور تسلی کے ہر موقع پر اپنا مال اور اپنی جانیں ان پر قربان کی ہیں۔ ہم ہر اس شخص کو اپنا دشمن سمجھتے ہیں جو حق کے ساتھ دشمنی رکھتا ہے اگرچہ وہ پہلے ہمارا کتنا ہی موافقت کرنے والا دوست ہی کیوں نہیں تھا۔ ہم جانتے ہیں ایک اللہ تعالیٰ ہے اور اس کے سوا کچھ نہیں ہے اور بے شک اس کی کتاب ہدایت کا سرچشمہ ہے''۔

✿✿ یہ حدیث امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کے معیار کے مطابق صحیح ہے لیکن شیخین رحمۃ اللہ علیہما نے اسے نقل نہیں کیا۔ اور یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکۃ المکرمہ میں دس سالوں سے کچھ زیادہ قیام پر بہت اچھی دلیل ہے۔

نوٹ: اور اس کی ایک شاہد حدیث بھی ہے جو کہ امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کے معیار پر صحیح ہے۔ وہ شاہد حدیث درج ذیل ہے۔

4256۔ حَدَّثَنَاهُ اَحْمَدُ بْنُ سَلْمَانَ الْفَقِيهُ، بِبَغْدَادَ، حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيلُ بْنُ اِسْحَاقَ الْقَاضِيُ، حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مِنْهَالٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ عَمَّارِ بْنِ اَبِىْ عَمَّارٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا، قَالَ: اَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً بِمَكَّةَ، سَبْعًا وَثَمَانِيًا يَرَى الضَّوْءَ، وَيَسْمَعُ الصَّوْتَ، وَاَقَامَ بِالْمَدِيْنَةِ عَشْرًا

✧✧ ۔حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: (اعلانِ نبوت کے بعد) نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ میں ۱۵ سال رہے، یعنی سات جمع آٹھ (اور ان میں ایسا بھی وقت گزرا) جب آپ (روپوشی کی زندگی گزار رہے تھے) آپ روشنی دیکھ سکتے تھے (باہر سے آنے والی) آواز سن سکتے تھے اور مدینۃ المنورہ میں ۱۰ سال رہے۔

☆☆☆☆☆

(واللّٰہ و رسولہ اعلم بالصواب) والحمدللّٰہ رب العالمین الذی وفقنا لخدمۃ الحدیث الشریف

اللھم تقبل منا انک انت السمیع العلیم وتب علینا یامولانا انک انت التواب الرحیم

محمد شفیق الرحمٰن قادری رضوی ابوالعلائی جہانگیری

مہتمم: جامعہ غوثیہ رضویہ، محلہ شمس پورہ، ایک روڈ، نزد بوراچوک میاں چنوں (ضلع خانیوال) 08-12-2010 بروز بدھ

حدیث 4256

اخرجه ابو عبدالله الشيباني في "مسنده" طبع موسسه قرطبه، قاهره، مصر رقم الحديث: 2399 ذكره ابوبكر البيهقي في "سننه الكبرىٰ" طبع مكتبه دار الباز، مكه مكرمه، سعودي عرب 1414ھ/1994ء رقم الحديث: 11946 اخرجه ابو القاسم الطبراني في "معجمه الكبير" طبع مكتبه العلوم والحكم، موصل، 1404ھ/1983ء رقم الحديث: 12840